**دوسرا شبہ:** موکل شرعاً جب چاہے توکیل ختم کرسکتا ہے، اس کے بعد حکومت کو وصولیٔ زکوٰۃ کا حق نہ رہے گا۔

جواب: توکیل ختم کرے گا تو کھاتہ بھی ختم ہوجائے گا۔ اس کے لئے تحریری اطلاع دینا ضروری ہوگا۔ وکذا لو کان غائباً فکتب الیہ کتاب العزل فبلغہ الکتب وعلم بما فیہ انعزل۔ (ہندیہ ص ۲۸۵ ج-۳)

**تیسرا شبہ:** کھاتہ دار وکیل کو معزول کردیتا ہے، لیکن رقم وصول نہیں کرتا، تو اس صورت میں عزل کی وجہ سے بینک کو وصولیٔ زکوٰۃ کا حق نہ ہوگا، نہ اس شخص سے قبل از وصول ادائیگی زکوٰۃ کا مطالبہ ہوسکے گا۔

**جوابِ شبہ ①:** کتاب الوکالۃ سے لزوم وکالت کی صورت تلاش کی جائے گی مثلاً ہندیہ میں ہے۔

کلما عزلتک فانت وکیلی الخ (ص ۲۸۷ ج-۳)

ان الفاظ سے توکیل کرائی جائے۔ تو فی الجملہ مفید لزوم ہوگا۔

**جواب ②:** اس کے خلاف تعزیری کارروائی کی جائے گی۔ مثلاً جبر بالحبس وغیرہ۔

۴۔ توکیل نامہ میں جب تصریح کردی جائے گی کہ ہر سال کی زکوٰۃ ادا کردی جائے تو پھر جبر کی ضرورت ہی پیش نہ آئے گی یا اور کوئی حل تلاش کرلیا جائے۔

الغرض اشکال بالجبر کٹوتی پر ہے توکیل کے بعد یہ اشکال باقی نہیں رہتا۔

فقط والسلام، بندہ عبدالستار عفی عنہٗ

---

تم بحمد اللہ الجزء الثالث من خیر الفتاویٰ ویتلوہ الجزء الرابع و اولہ کتاب الصوم ان شاء اللہ تعالیٰ والحمد للہ اولاً و آخراً

وقد فرغت من تبییضہ وترتیبہ یوم الجمعۃ ۲ رمضان سنہ ۱۴۱۳ھ

واسأل اللہ التوفیق لإتمام بقیۃ اجزاءہ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

العبد الفقیر ابو تراب **محمد انور** عفا اللہ عنہ

مقیم جامعہ خیر المدارس ملتان (پاکستان) —